## ۱۳۵۴: باب مِيْقَاتُ اَهْلِ الْعِرَاقِ

۲۶۶۰: اَخْبَرَنِى مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمَّارٍ الْمَوْصِلِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْهَاشِمٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَلِیٍّ عَنِ الْمُعَافٰی عَنْ اَفْلَحَ بْنِ حُمَيْدٍ عَنِ الْقَاسِمِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ وَقَّتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ ذَا الْحُلَيْفَةِ وَ لِاَهْلِ الشَّامِ وَ مِصْرَ الْجُحْفَةَ وَ لِاَهْلِ الْعِرَاقِ ذَاتَ عِرْقٍ وَلِاَهْلِ نَجْدٍ قَرْنًا وَلِاَهْلِ الْيَمَنِ يَلَمْلَمَ۔

## ۱۳۵۵: باب مَنْ كَانَ اَهْلُهُ دُوْنَ الْمِيْقَاتِ

۲۶۶۱: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ الدَّوْرَقِیُّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ طَاوُسٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ وَقَّتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ ذَا الْحُلَيْفَةِ وَلِاَهْلِ الشَّامِ الْجُحْفَةَ وَلِاَهْلِ نَجْدٍ قَرْنًا وَ لِاَهْلِ الْيَمَنِ يَلَمْلَمَ قَالَ هُنَّ لَهُمْ وَلِمَنْ اَتٰى عَلَيْهِنَّ مِمَّنْ سِوَاهُنَّ لِمَنْ اَرَادَ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ وَمَنْ كَانَ دُوْنَ ذٰلِكَ مِنْ حَيْثُ بَدَا حَتّٰى يَبْلُغَ ذٰلِكَ اَهْلَ مَكَّةَ۔

۲۶۶۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَمْرٍو عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ وَقَّتَ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ ذَا الْحُلَيْفَةِ وَ لِاَهْلِ الشَّامِ الْجُحْفَةَ وَلِاَهْلِ الْيَمَنِ يَلَمْلَمَ وَلِاَهْلِ نَجْدٍ قَرْنًا فَهُنَّ لَهُمْ وَلِمَنْ اَتٰى عَلَيْهِنَّ مِنْ غَيْرِ اَهْلِهِنَّ مِمَّنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ فَمِنْ كَانَ دُوْنَهُنَّ فَمَنْ اَهْلِهٖ حَتّٰى اَنَّ اَهْلَ مَكَّةَ يُهِلُّوْنَ مِنْهَا

## باب: اہل عراق کا میقات

۲۶۶۰: اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ کے لوگوں کا میقات ذوالحلیفہ مقرر فرمایا پھر اہل مصر کا جحفہ اور اہل عراق کا ذات عرق اور نجد والوں کا قرن اور یمن کے لوگوں کا میقات یلملم مقرر کیا۔

## باب: میقات کے اندر جو لوگ رہتے ہوں ان سے متعلق

۲۶۶۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے جس وقت حج کے میقات مقرر فرمائے تو آپ ؐ نے مدینہ منورہ والوں کیلئے ذوالحلیفہ اور شام کے لوگوں کے لئے جحفہ اور نجد کے لوگوں کے لئے قرن اور یمن کے لوگوں کیلئے یلملم میقات مقرر فرمایا پھر فرمایا: یہ ان لوگوں کیلئے بھی ہیں جو کہ انکے پاس گذرتے ہیں اور وہ وہاں نہیں رہتے۔ لیکن حج یا عمرے کی نیت سے وہاں پہنچے ہوں پھر جو لوگ انکے اندر میقات اور مکہ مکرمہ کے درمیان رہتے ہوں ان کا میقات وہی ہے جہاں سے وہ لوگ روانہ ہوں یہاں تک کہ مکہ مکرمہ کے لوگوں کے لئے بھی یہی حکم ہے۔

۲۶۶۲: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ والوں کے لئے ذوالحلیفہ کو اور شام والوں کے لئے جحفہ کو اور یمن والوں کے لئے یلملم کو اور نجد والوں کے لئے قرن کو میقات مقرر کیا اور جو یہاں رہتے ہوں یا آئیں یہاں اور مقاموں سے مگر قصد رکھتے ہوں حج یا عمرے کا اور جو لوگ ان مقاموں کے اس طرف رہتے ہوں وہ اپنے گھر سے احرام باندھیں اور مکہ مکرمہ کے رہائشی مکہ سے احرام باندھ کر آئیں۔

## ۱۳۵۶: باب التَّعْرِيْسُ بِذِي الْحُلَيْفَةِ

۲۶۶۳: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ مَثْرُوْدٍ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ اَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ اَبَاهُ قَالَ بَاتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِذِي الْحُلَيْفَةِ بِبَيْدَاءَ وَصَلّٰى فِيْ مَسْجِدِهَا

۲۶۶۴: اَخْبَرَنَا عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ سُوَيْدٍ عَنْ زُهَيْرٍ عَنْ مُوْسَى ابْنِ عُقْبَةَ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهُ وَهُوَ فِي الْمُعَرَّسِ بِذِي الْحُلَيْفَةِ اُتِيَ فَقِيْلَ لَهُ اِنَّكَ بِبَطْحَاءَ مُبَارَكَةٍ.

۲۶۶۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَنَاخَ بِالْبَطْحَاءِ الَّذِيْ بِذِي الْحُلَيْفَةِ وَصَلّٰى بِهَا.

### باب: مقام ذوالحلیفہ میں رات میں رہنا

۲۶۶۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مقام بیداء کے مقام پر ذوالحلیفہ میں رات گذاری اور وہاں کی مسجد میں انہوں نے نماز ادا فرمائی۔

۲۶۶۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت معرس یعنی ذوالحلیفہ کے نزدیک ٹھہرے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم مبارک وادی میں ہیں۔

۲۶۶۵: حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مقام بطحا میں جو کہ ذوالحلیفہ میں ہے اونٹ بٹھلایا اور نماز ادا فرمائی۔

## ۱۳۵۷: باب الْبَيْدَاءِ

۲۶۶۶: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا النَّضْرُ وَهُوَ ابْنُ شُمَيْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَشْعَثُ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلَّى الظُّهْرَ بِالْبَيْدَاءِ ثُمَّ رَكِبَ وَ صَعِدَ جَبَلَ الْبَيْدَاءِ فَاَهَلَّ بِالْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ حِيْنَ صَلَّى الظُّهْرَ

### باب: بیداء کے متعلق حدیث رسول ﷺ

۲۶۶۶: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ظہر مقام بیداء پر ادا فرمائی پھر سوار ہو کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیداء کے پہاڑ کے اُوپر چڑھ گئے اور حج اور عمرہ کے لئے نماز ظہر ادا فرمانے کے بعد لبیک کہا۔

## ۱۳۵۸: باب الْغُسْلُ لِلْاِهْلَالِ

۲۶۶۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَسْمَاءَ بِنْتِ عُمَيْسٍ اَنَّهَا وَلَدَتْ

### باب: احرام باندھنے کے لئے غسل سے متعلق

۲۶۶۷: حضرت اسماء بن عمیس ؓ سے روایت ہے کہ ان سے بیداء کے مقام پر حضرت محمد بن ابی بکر ؓ صاحبزادہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت ہوئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کیا تو آپ صلی

مُحَمَّدَ بْنَ اَبِىْ بَكْرٍ بِالْبَيْدَاءِ فَذَكَرَ اَبُوْبَكْرٍ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ مُرْهَا فَلْتَغْتَسِلْ ثُمَّ تُهِلَّ۔

اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ان سے کہہ دو کہ وہ غسل کر لیں اور لبیک کہیں۔

۲۶۶۸: اَخْبَرَنِىْ اَحْمَدُ بْنُ فَضَالَةَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ النَّسَائِىُّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ قَالَ حَدَّثَنِىْ سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنِىْ يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ الْاَنْصَارِىُّ قَالَ سَمِعْتُ الْقَاسِمَ بْنَ مُحَمَّدٍ يُحَدِّثُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِىْ بَكْرٍ اَنَّهٗ خَرَجَ حَاجًّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حَجَّةَ الْوَدَاعِ وَمَعَهٗ امْرَاَتُهٗ اَسْمَاءُ بِنْتُ عُمَيْسٍ الْخَثْعَمِيَّةُ فَلَمَّا كَانُوْا بِذِى الْحُلَيْفَةِ وَلَدَتْ اَسْمَاءُ مُحَمَّدَ بْنَ اَبِىْ بَكْرٍ فَاَتٰى اَبُوْبَكْرٍ النَّبِىَّ فَاَخْبَرَهٗ فَاَمَرَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَنْ يَّاْمُرَهَا اَنْ تَغْتَسِلَ ثُمَّ تُهِلَّ بِالْحَجِّ وَتَصْنَعَ مَا يَصْنَعُ النَّاسُ اِلَّا اَنَّهَا لَا تَطُوْفُ بِالْبَيْتِ۔

۲۶۶۸: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ حجۃ الوداع کے موقعہ پر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج ادا کرنے کے لئے نکلے ان کے ساتھ ان کی اہلیہ اسماء رضی اللہ عنہا بنت عمیس بھی تھیں جس وقت وہ لوگ مقام ذوالحلیفہ پہنچ گئے تو اسماء رضی اللہ عنہا کے پیٹ سے محمد بن ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت ہوئی اس پر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور بتایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم ان کو حکم دو کہ غسل کرنے کے بعد احرام باندھ لیں اور حج کی نیت کر لیں پھر حج بیت اللہ کے طواف کے علاوہ تمام کام کریں جو کہ دوسرے لوگ کرتے ہیں۔

## ۱۳۵۹: باب غُسْلِ الْمُحْرِمِ

## باب: محرم کے غسل سے متعلق

۲۶۶۹: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَمَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ وَالْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ اَنَّهُمَا اخْتَلَفَا بِالْاَبْوَاءِ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ يَغْسِلُ الْمُحْرِمُ رَاْسَهٗ وَقَالَ الْمِسْوَرُ لَا يَغْسِلُ رَاْسَهٗ فَاَرْسَلَنِى ابْنُ عَبَّاسٍ اِلٰى اَبِىْ اَيُّوْبَ الْاَنْصَارِىِّ اَسْاَلُهٗ عَنْ ذٰلِكَ فَوَجَدْتُهٗ يَغْتَسِلُ بَيْنَ قَرْنَىِ الْبِئْرِ وَهُوَ مُسْتَتِرٌ بِثَوْبٍ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ وَقُلْتُ اَرْسَلَنِىْ اِلَيْكَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ اَسْاَلُكَ كَيْفَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَغْسِلُ رَاْسَهٗ وَهُوَ مُحْرِمٌ فَوَضَعَ اَبُوْاَيُّوْبَ يَدَهٗ عَلَى الثَّوْبِ فَطَاْطَاَهٗ حَتّٰى بَدَا رَاْسُهٗ ثُمَّ قَالَ لِاِنْسَانٍ يَصُبُّ عَلٰى رَاْسِهٖ ثُمَّ حَرَّكَ رَاْسَهٗ بِيَدَيْهِ فَاَقْبَلَ بِهِمَا وَ

۲۶۶۹: حضرت عبداللہ بن حنین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابن عباسؓ اور مسعود بن مخرمہؓ کے درمیان مقام ابواء پر اختلاف ہو گیا چنانچہ ابن عباسؓ فرمانے لگے کہ جو کوئی احرام باندھ چکا ہو تو وہ سر دھو سکتا ہے جبکہ مسعود رضی اللہ عنہ کا کہنا تھا کہ وہ سر نہیں دھو سکتا۔ اس بات پر ابن عباسؓ نے مجھ کو ابوایوب انصاریؓ کی خدمت میں یہ مسئلہ معلوم کرنے کیلئے بھیجا۔ میں ان کے پاس حاضر ہوا تو میں نے دیکھا کہ وہ کنویں کی دو لکڑیوں کے درمیان میں ایک کپڑے کی آڑ میں غسل فرما رہے تھے۔ میں نے ان کو السلام علیکم کہا اور بتلایا کہ ابن عباسؓ نے مجھ کو آپ کی خدمت میں یہ دریافت کرنے کے واسطے بھیجا ہے کہ نبیؐ اگر حالت احرام میں ہوتے تو کس طریقہ سے سر مبارک دھویا کرتے؟ انہوں نے کپڑے پر ہاتھ رکھ کر اس کو سر سے نیچا کر دیا یہاں تک کہ ان کا سر مبارک دکھلائی دینے لگا تو پانی ڈالنے والے سے پانی ڈالنے کو کہا پھر اپنا سر دونوں ہاتھ سے ملایا پھر دونوں ہاتھ آگے کی

اَدْبَرَ وَ قَالَ هٰكَذَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَفْعَلُ

جانب لائے پھر پیچھے کی طرف لے گئے اس کے بعد فرمایا: میں نے نبیؐ کو اس طریقہ سے کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ (واضح رہے کہ سر کے دھونے میں اس قدر احتیاط سے کام لیا کہ آپؐ کے سر مبارک کے بال ذرا کھڑنے پائے بلکہ اسی طرح سے اپنی جگہ قائم رہے)۔

## ۱۳۶۰: باب اَلنَّهْيُ عَنِ الثِّيَابِ الْمَصْبُوْغَةِ بِالْوَرْسِ وَالزَّعْفَرَانِ فِي الْإِحْرَامِ

## باب: حالت احرام میں زعفران وغیرہ میں رنگا ہوا کپڑا پہننے کی ممانعت کا بیان

۲۶۷۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يَلْبَسَ الْمُحْرِمُ ثَوْبًا مَصْبُوْغًا بِزَعْفَرَانٍ اَوْ بِوَرْسٍ.

۲۶۷۰: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے محرم کو زعفران اور ورس (یہ ایک قسم کی رنگین گھاس ہے) میں رنگ کیا ہوا کپڑا پہن لینے کی ممانعت فرمائی۔

۲۶۷۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا يَلْبَسُ الْمُحْرِمُ مِنَ الثِّيَابِ قَالَ لَا يَلْبَسُ الْقَمِيْصَ وَلَا الْبُرْنُسَ وَلَا السَّرَاوِيْلَ وَلَا الْعِمَامَةَ وَلَا ثَوْبًا مَسَّهٗ وَرْسٌ وَلَا زَعْفَرَانٌ وَلَا خُفَّيْنِ اِلَّا لِمَنْ لَّا يَجِدُ نَعْلَيْنِ فَاِنْ لَّمْ يَجِدْ نَعْلَيْنِ فَلْيَقْطَعْهُمَا حَتّٰى يَكُوْنَا اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ.

۲۶۷۱: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ محرم کون سے کپڑے استعمال کرے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قمیص' ٹوپی' پائجامہ' پگڑی اور زعفران یا ورس میں رنگ دیا ہوا کپڑا نہ پہنے (یہی حکم جراب اور موزوں کا بھی ہے یعنی حالت احرام میں موزہ پہننا بھی ممنوع ہے)۔

## ۱۳۶۱: باب اَلْجُبَّةُ فِي الْإِحْرَامِ

## باب: حالت احرام میں چوغہ استعمال کرنے سے متعلق

۲۶۷۲: اَخْبَرَنَا نُوْحُ بْنُ حَبِيْبٍ الْقُوْمَسِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَطَاءٌ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ يَعْلَى ابْنِ اُمَيَّةَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّهٗ قَالَ لَيْتَنِيْ اَرٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يُنْزَلُ عَلَيْهِ فَبَيْنَا نَحْنُ بِالْجِعِرَّانَةِ

۲۶۷۲: حضرت یعلی بن اُمیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: کیا ہی اچھا ہوتا کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو وحی کے نزول کے وقت دیکھ سکوں۔ چنانچہ ایک دفعہ جس وقت ہم لوگ مقام جعرانہ پر ٹھہر گئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے قبہ میں تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل ہونا شروع ہو گئی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے میری جانب اشارہ فرمایا کہ آؤ میں

وَالنَّبِيُّ فِي قُبَّةٍ فَأَتَاهُ الْوَحْيُ فَأَشَارَ إِلَى عُمَرَ أَنْ تَعَالَ فَأَدْخَلَ رَأْسَهُ الْقُبَّةَ فَأَتَاهُ رَجُلٌ قَدْ أَحْرَمَ فِي جُبَّةٍ بِعُمْرَةٍ مُتَضَمِّخٌ بِطِيبٍ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا تَقُولُ فِي رَجُلٍ قَدْ أَحْرَمَ فِي جُبَّةٍ إِذْ أُنْزِلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ فَجَعَلَ النَّبِيُّ يَغِطُّ لِذَلِكَ فَسُرِّيَ عَنْهُ فَقَالَ أَيْنَ الرَّجُلُ الَّذِي سَأَلَنِي آنِفًا فَأُتِيَ بِالرَّجُلِ فَقَالَ أَمَّا الْجُبَّةُ فَاخْلَعْهَا وَأَمَّا الطِّيبُ فَاغْسِلْهُ ثُمَّ أَحْدِثْ إِحْرَامًا قَالَ أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ ثُمَّ أَحْدِثْ إِحْرَامًا مَا أَعْلَمُ أَحَدًا قَالَهُ غَيْرَ نُوحِ بْنِ حَبِيبٍ وَلَا أَحْسِبُهُ مَحْفُوظًا وَاللَّهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى أَعْلَمُ.

نے اپنا سر قبہ میں داخل کیا تو ایک شخص' جبہ میں احرام باندھے ہوئے خوشبو لگا کر آیا اور اس نے خدمت نبوی میں عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کا اس شخص کے بارے میں کیا حکم ہے کہ جس نے جبہ پہن لینے کے بعد احرام باندھا اور اس وقت آپ پر وحی نازل ہو رہی تھی اور آپ سے (منہ مبارک سے) اس قسم کی آواز آ رہی تھی جس طریقہ سے کہ سونے کی حالت میں خرانٹے کی آواز آتی ہے جس وقت وحی آنا بند ہو گئی تو آپ نے دریافت کیا: وہ آدمی کہاں چلا گیا کہ جس نے ابھی ابھی مجھ سے معلوم کیا تھا۔ چنانچہ لوگ اس کو لے کر حاضر ہوئے تو آپ نے ارشاد فرمایا: تم جبہ اتار دو اور خوشبو دھو ڈالو۔ پھر دوسری مرتبہ احرام باندھو۔ اس جملہ کو راوی نوح بن حبیب کے علاوہ کسی دوسرے راوی نے نقل نہیں کیا اور میں اس کو محفوظ نہیں خیال کرتا۔

## ١٣٦٢: باب النَّهْيِ عَنْ لُبْسِ الْقَمِيصِ لِلْمُحْرِمِ

٢٦٧٣: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّ رَجُلًا سَأَلَ رَسُولَ اللَّهِ مَا يَلْبَسُ الْمُحْرِمُ مِنَ الثِّيَابِ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ لَا تَلْبَسُوا الْقُمُصَ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا السَّرَاوِيلَاتِ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا الْخِفَافَ إِلَّا أَحَدٌ لَا يَجِدُ نَعْلَيْنِ فَلْيَلْبَسْ خُفَّيْنِ وَلْيَقْطَعْهُمَا أَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا تَلْبَسُوا شَيْئًا مَسَّهُ الزَّعْفَرَانُ وَلَا الْوَرْسُ.

## باب: محرم کے لئے قمیص پہن لینا ممنوع ہے

۲۶۷۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے رسول کریم ﷺ سے حالت احرام میں کپڑے پہن لینے سے متعلق دریافت کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: قمیص' پگڑی اور شلوار (پائجامہ) اور ٹوپیاں نہ پہنا کرو اور نہ ہی موزے پہنو۔ لیکن اگر کسی کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو وہ شخص موزے پہن سکتا ہے لیکن ان کو ٹخنوں کے نیچے سے کاٹ ڈالے پھر اس طریقہ سے زعفران یا ورس لگے ہوئے کپڑے بھی حالت احرام میں نہ پہنو۔

## ١٣٦٣: باب النَّهْيِ عَنْ لُبْسِ السَّرَاوِيلِ فِي الْإِحْرَامِ

٢٦٧٤: أَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ قَالَ حَدَّثَنِي نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَجُلًا قَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ ﷺ مَا نَلْبَسُ مِنَ الثِّيَابِ

## باب: حالت احرام میں پائجامہ پہننا منع ہے

۲۶۷۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے خدمت نبوی ﷺ میں عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ ہم لوگ حالت احرام میں کون سے کپڑے پہن سکتے ہیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد

إِذَا أَحْرَمْنَا قَالَ لَا تَلْبَسُوا الْقَمِيصَ وَقَالَ عَمْرٌو مَرَّةً أُخْرَى الْقُمُصَ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا السَّرَاوِيلَاتِ وَلَا الْخُفَّيْنِ إِلَّا أَنْ لَا يَكُونَ لِأَحَدِكُمْ نَعْلَانِ فَلْيَقْطَعْهُمَا أَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا ثَوْبًا مَسَّهُ وَرْسٌ وَلَا زَعْفَرَانٌ.

فرمایا: کرتے' پگڑیاں' پائجامہ اور موزے نہیں پہنا کرو لیکن اگر تم میں سے کسی شخص کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو موزوں کو ٹخنوں کے نیچے سے کاٹ کر پہن لے۔ پھر جس کپڑے میں زعفران یا ورس لگا ہو تم وہ بھی نہ پہنا کرو۔

## ۱۳۶۴: باب الرُّخْصَةُ فِي لُبْسِ السَّرَاوِيلَ لِمَنْ لَّا يَجِدُ الْإِزَارَ

## باب: اگر تہ بند موجود نہ ہو تو اس کو پائجامہ پہن لینا درست ہے

۲۶۷۵: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَمْرٍو عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَخْطُبُ وَهُوَ يَقُولُ السَّرَاوِيلُ لِمَنْ لَّا يَجِدُ الْإِزَارَ وَالْخُفَّيْنِ لِمَنْ لَّا يَجِدُ النَّعْلَيْنِ لِلْمُحْرِمِ.

۲۶۷۵: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے: پائجامہ اس محرم کے لئے ہے کہ جس کے پاس تہ بند موجود نہ ہو اور موزے اس کے لئے ہیں جس کے پاس جوتے موجود نہ ہوں۔

۲۶۷۶: أَخْبَرَنِي أَيُّوبُ بْنُ مُحَمَّدٍ الْوَزَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا إِسْمٰعِيلُ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ مَنْ لَّمْ يَجِدْ إِزَارًا فَلْيَلْبَسْ سَرَاوِيلَ وَمَنْ لَّمْ يَجِدْ نَعْلَيْنِ فَلْيَلْبَسْ خُفَّيْنِ.

۲۶۷۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص کو تہ بند نہ مل سکے تو وہ شخص پائجامہ پہن لے اور جس شخص کو جوتے نہ مل سکیں تو وہ شخص موزے پہن سکتا ہے۔

## ۱۳۶۵: باب النَّهْيُ عَنْ أَنْ تَنْتَقِبَ الْمَرْأَةُ الْحَرَامُ

## باب: عورت کے لئے بحالت احرام (چہرہ پر) نقاب ڈالنا ممنوع ہے

۲۶۷۷: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَامَ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَاذَا تَأْمُرُنَا أَنْ نَلْبَسَ مِنَ الثِّيَابِ فِي الْإِحْرَامِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَلْبَسُوا الْقَمِيصَ وَلَا السَّرَاوِيلَاتِ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا الْخِفَافَ إِلَّا أَنْ يَكُونَ أَحَدٌ لَيْسَتْ لَهُ نَعْلَانِ فَلْيَلْبَسِ الْخُفَّيْنِ مَا أَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا تَلْبَسُوا شَيْئًا مِنَ الثِّيَابِ مَسَّهُ الزَّعْفَرَانُ وَلَا الْوَرْسُ وَلَا تَنْتَقِبُ الْمَرْأَةُ

۲۶۷۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک آدمی کھڑا ہوا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم لوگوں کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم بحالت احرام کون کون سے کپڑے پہن لینے کا حکم فرماتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قمیص' پائجامہ' پگڑیاں' ٹوپیاں اور موزے نہ پہنا کرو لیکن اگر کسی شخص کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو اس کو موزے پہن لینے کی اجازت ہے بشرطیکہ ٹخنوں سے نیچے تک ہوں پھر اس طرح کے کپڑے بھی نہ پہنا کرو کہ جن میں زعفران یا ورس لگا ہوا ہو اسکے علاوہ یہ کہ خواتین بحالت احرام نہ تو نقاب ڈالیں' نہ

الْحَرَامُ وَلَا نَلْبَسُ الْقُفَّازَيْنِ.

دستانے پہنیں۔

## ۱۳۶۶: باب النَّهْيُ عَنْ لُبْسِ الْبَرَانِسِ فِي الْإِحْرَامِ

## باب: بحالت احرام ٹوپی پہننے کی ممانعت سے متعلق

۲۶۷۸: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَجُلًا سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا يَلْبَسُ الْمُحْرِمُ مِنَ الثِّيَابِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ لَا تَلْبَسُوا الْقُمُصَ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا السَّرَاوِيْلَاتِ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا الْخِفَافَ اِلَّا اَحَدٌ لَّا يَجِدُ نَعْلَيْنِ فَلْيَلْبَسْ خُفَّيْنِ وَلْيَقْطَعْهُمَا اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا تَلْبَسُوْا شَيْئًا مَسَّهُ الزَّعْفَرَانُ وَلَا الْوَرْسُ.

۲۶۷۸: اس حدیث شریف کا مضمون سابقہ حدیث مبارک کے مطابق ہی ہے۔البتہ اس میں فرق صرف یہ ہے کہ زعفران اور ورس (جو کہ عرب کی ایک قسم کی گھاس ہے اور مختلف کاموں میں استعمال ہوتی تھی) تک پہننے کی ممانعت تک مذکور ہے۔ (اور احرام والی خواتین کی بابت ذکر نہیں)۔

۲۶۷۹: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ وَعَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَا حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ هٰرُوْنَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ الْاَنْصَارِيُّ عَنْ عُمَرَ بْنِ نَافِعٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَجُلًا سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَا نَلْبَسُ مِنَ الثِّيَابِ اِذَا اَحْرَمْنَا قَالَ لَا تَلْبَسُوا الْقَمِيْصَ وَلَا السَّرَاوِيْلَاتِ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا الْخِفَافَ اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ اَحَدٌ لَيْسَتْ لَهٗ نَعْلَانِ فَلْيَلْبَسِ الْخُفَّيْنِ اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا تَلْبَسُوْا مِنَ الثِّيَابِ شَيْئًا مَسَّهٗ وَرْسٌ وَّلَا زَعْفَرَانٌ.

۲۶۷۹: اس حدیث شریف کا مضمون بھی سابقہ حدیث مبارکہ جیسا ہی ہے البتہ اس میں فرق صرف یہ ہے کہ زعفران اور ورس (جو کہ عرب کی ایک قسم کی گھاس ہے اور مختلف کاموں میں استعمال ہوتی تھی) تک پہننے کی ممانعت تک مذکور ہے۔ باقی حدیث مبارکہ وہی ہے۔

## ۱۳۶۷: باب النَّهْيُ عَنْ لُبْسِ الْعِمَامَةِ فِي الْإِحْرَامِ

## باب: بحالت احرام پگڑی باندھنا ممنوع ہے

۲۶۸۰: اَخْبَرَنَا اَبُو الْاَشْعَثِ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ نَادَى النَّبِيَّ رَجُلٌ فَقَالَ مَا نَلْبَسُ اِذَا اَحْرَمْنَا قَالَ لَا تَلْبَسِ الْقَمِيْصَ وَلَا الْعِمَامَةَ وَلَا السَّرَاوِيْلَ وَلَا الْبُرْنُسَ وَلَا الْخُفَّيْنِ اِلَّا اَنْ لَّا تَجِدَ نَعْلَيْنِ فَاِنْ لَّمْ

۲۶۸۰: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ہم لوگ احرام باندھ لیں تو ہم کیا پہنا کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قمیص' پگڑی' پاجامہ' ٹوپی اور موزے نہ پہنا کرو لیکن اگر تم لوگوں کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو ٹخنوں کے نیچے تک موزے پہن لیا کرو (اس کی

تَجِدِ النَّعْلَيْنِ مَا دُوْنَ الْكَعْبَيْنِ.

۲۶۸۱: اَخْبَرَنَا اَبُوالْاَشْعَثِ اَحْمَدُ بْنُ الْمِقْدَامِ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ نَادَى النَّبِيَّ ﷺ رَجُلٌ فَقَالَ مَا نَلْبَسُ اِذَا اَحْرَمْنَا قَالَ لَا تَلْبَسِ الْقَمِيْصَ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا السَّرَاوِيْلَاتِ وَلَا الْخِفَافَ اِلَّا اَنْ لَّا يَكُوْنَ نِعَالٌ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ نِعَالٌ فَخُفَّيْنِ دُوْنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا ثَوْبًا مَصْبُوْغًا بِوَرْسٍ اَوْ زَعْفَرَانٍ اَوْ مَسَّهُ وَرْسٌ اَوْ زَعْفَرَانٌ.

## ۱۳۶۸: باب النَّهْيُ عَنْ لُبْسِ الْخُفَّيْنِ فِي الْاِحْرَامِ

۲۶۸۲ اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنِ ابْنِ اَبِيْ زَائِدَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ لَا تَلْبَسُوْا فِي الْاِحْرَامِ الْقَمِيْصَ وَلَا السَّرَاوِيْلَاتِ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا الْخِفَافَ.

## ۱۳۶۹: باب الرُّخْصَةُ فِيْ لُبْسِ الْخُفَّيْنِ فِي الْاِحْرَامِ لِمَنْ لَّا يَجِدُ نَعْلَيْنِ

۲۶۸۳ اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اَيُّوْبُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ اِذَا لَمْ يَجِدْ اِزَارًا فَلْيَلْبَسِ السَّرَاوِيْلَ وَاِذَا لَمْ يَجِدِ النَّعْلَيْنِ فَلْيَلْبَسِ الْخُفَّيْنِ وَلْيَقْطَعْهُمَا اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ.

## ۱۳۷۰: باب قَطْعُهُمَا اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ

اجازت ہے)۔

۲۶۸۱: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ہم لوگ احرام باندھ لیں تو ہم کیا پہنا کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قمیص' پگڑی' پائجامہ' ٹوپی اور موزے نہ پہنا کرو لیکن اگر تم لوگوں کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو ٹخنوں کے نیچے تک موزے پہن لیا کرو البتہ زعفران یا ورس لگے ہوئے کپڑے پہن لینے کی ممانعت مذکور ہے۔

## باب: بحالتِ احرام موزے پہن لینے کی ممانعت

۲۶۸۲: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: حالت احرام میں قمیص' پانجامہ' پگڑی' ٹوپی اور موزے نہ پہنا کرو۔

## باب: (محرم کے پاس) اگر جوتے موجود نہ ہوں تو موزے پہننا درست ہے

۲۶۸۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا. اگر کسی کو تہ بند نہ مل سکے تو پانجامہ پہن لے اور اگر اس کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو وہ شخص موزے پہن لے لیکن ان کو ٹخنوں کے نیچے سے کاٹ دے۔

## باب: موزوں کو ٹخنوں کے نیچے سے کاٹنا

۲۶۸۴. اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ اِذَا لَمْ يَجِدِ الْمُحْرِمُ النَّعْلَيْنِ فَلْيَلْبَسِ الْخُفَّيْنِ وَلْيَقْطَعْهُمَا اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ.

۲۶۸۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر محرم شخص کو جوتے نہ مل سکیں تو موزے پہن لے لیکن ان کو ٹخنوں کے نیچے تک سے کاٹ لے۔

## ۱۳۷۱: باب النَّهْيُ عَنْ اَنْ تَلْبَسَ الْمُحْرِمَةُ الْقُفَّازَيْنِ

## باب: عورت کے لئے بحالت احرام دستانے پہن لینا ممنوع ہے

۲۶۸۵: اَخْبَرَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ مُوْسَى بْنِ عُقْبَةَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَجُلًا قَامَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَاذَا تَاْمُرُنَا اَنْ نَلْبَسَ مِنَ الثِّيَابِ فِي الْاِحْرَامِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَلْبَسُوا الْقُمُصَ وَلَا السَّرَاوِيْلَاتِ وَلَا الْخِفَافَ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ رَجُلٌ لَهُ نَعْلَانِ فَلْيَلْبَسِ الْخُفَّيْنِ اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا يَلْبَسْ شَيْئًا مِنَ الثِّيَابِ مَسَّهُ الزَّعْفَرَانُ وَلَا الْوَرْسُ وَلَا تَنْتَقِبُ الْمَرْاَةُ الْحَرَامُ وَلَا تَلْبَسُ الْقُفَّازَيْنِ.

۲۶۸۵: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک آدمی کھڑا ہوا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہم لوگوں کو احرام کی حالت میں کون کون سے کپڑے پہن لینے کا حکم فرماتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قمیص' پائجامہ (شلوار) اور جراب نہ پہنا کرو لیکن اگر کسی شخص کے پاس جوتے موجود نہ ہوں تو وہ شخص جراب کو ٹخنوں کے نیچے سے کاٹ کر پہن سکتا ہے۔ پھر تم لوگ اس قسم کا کپڑا بھی نہ پہنا کرو کہ جس میں زعفران یا ورس لگا ہوا ہو نیز خواتین نہ تو نقاب ڈالیں اور نہ وہ دستانے (حالت احرام میں) پہنا کریں۔

## ۱۳۷۲: باب التَّلْبِيْدُ عِنْدَ الْاِحْرَامِ

## باب: بحالت احرام بالوں کو جمانے سے متعلق

۲۶۸۶: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ نَافِعٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اُخْتِهٖ حَفْصَةَ قَالَتْ قُلْتُ لِلنَّبِيِّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَا شَاْنُ النَّاسِ حَلُّوْا وَلَمْ تَحِلَّ مِنْ عُمْرَتِكَ قَالَ اِنِّيْ لَبَّدْتُ رَاْسِيْ وَقَلَّدْتُ هَدْيِيْ فَلَا اَحِلُّ حَتّٰى اُحِلَّ مِنَ الْحَجِّ.

۲۶۸۶: حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے خدمت نبوی میں عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا وجہ ہے کہ لوگوں نے احرام کھول دیا ہے لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمرہ کرنے کے بعد بھی نہیں کھولا؟ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے بالوں کو بھی جمایا ہے اور قربانی کی تقلید بھی کی ہے' اس وجہ سے حج تک احرام نہ کھولوں گا۔

### ہدی کا مفہوم اور تقلید کی تشریح:

شریعت کی اصطلاح میں ہدی اس جانور کو کہا جاتا ہے جو کہ حرم شریف میں اُجر وثواب کی نیت سے ذبح کئے جاتے ہیں ان میں صحت' عمر وغیرہ وہی مطلوب ہیں جو کہ قربانی کے جانور میں ہوتی ہیں۔ جس کی تفصیل اردو رسالہ تاریخ قربانی اور ہدایہ

وغیرہ کتب فقہ میں مذکور ہیں اور حج کے زمانہ میں جو جانور ہدی کے لئے لے جائے جاتے ہیں ان کے گلے میں ہار وغیرہ ڈالے جانے کو شریعت کی اصطلاح میں تقلید یعنی قلادہ پہنایا جانا کہا جاتا ہے اور اس جانور کے گلے میں یہ ہار وغیرہ اسی مقصد سے ڈالے جاتے ہیں تا کہ یہ محسوس اور ظاہر ہو سکے کہ یہ جانور ہدی کا جانور ہے اور اس کی دوران حج قربانی ہوگی۔ شروحات حدیث میں اور کتب فقہ میں حج اور ہدی کے متعلق تفصیل مذکور ہے۔

۲۶۸۷: أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ السَّرْحِ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَأَنَا أَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ أَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يُهِلُّ مُلَبِّدًا.

۲۶۸۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے (ایک دن) رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بال جمائے ہوئے تھے اور لبیک فرما رہے تھے۔

## ۱۳۷۳: باب اِبَاحَةُ الطِّيْبِ عِنْدَ الْاِحْرَامِ

## باب: بوقت احرام خوشبو لگانے کی اجازت کے متعلق

۲۶۸۸: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَمْرٍو عَنْ سَالِمٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عِنْدَ اِحْرَامِهٖ حِيْنَ أَرَادَ أَنْ يُّحْرِمَ وَعِنْدَ اِحْلَالِهٖ قَبْلَ أَنْ يُّحِلَّ بِيَدَيَّ.

۲۶۸۸: حضرت عائشہ صدیقہ ؓ فرماتی ہیں: میں نے دیکھا رسول کریم ﷺ نے احرام کے باندھنے کے وقت خوشبو لگائی۔ اسی طریقہ سے آپ ﷺ نے احرام کھولنے کے وقت بھی اپنے ہاتھوں سے خوشبو لگائی۔

۲۶۸۹: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لِاِحْرَامِهٖ قَبْلَ أَنْ يُّحْرِمَ وَلِحِلِّهٖ قَبْلَ أَنْ يَّطُوْفَ بِالْبَيْتِ.

۲۶۸۹: ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتی ہیں کہ میں نے دیکھا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام سے قبل اور احرام کے کھولنے کے وقت طواف سے قبل خوشبو لگائی۔

۲۶۹۰: أَخْبَرَنَا حُسَيْنُ بْنُ مَنْصُوْرِ بْنِ جَعْفَرٍ النَّيْسَابُوْرِيُّ قَالَ أَنْبَأَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لِاِحْرَامِهٖ قَبْلَ أَنْ يُّحْرِمَ وَلِحِلِّهٖ حِيْنَ أَحَلَّ.

۲۶۹۰: ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام باندھنے کے لئے اور احرام کھولنے کے لئے اور احرام کھولنے کے بعد خوشبو لگائی۔

۲۶۹۱: أَخْبَرَنَا سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ أَبُوْ عُبَيْدِاللّٰهِ الْمَخْزُوْمِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ

۲۶۹۱: حضرت عائشہ ؓ فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام باندھنے کے وقت اور احرام کھولنے کے وقت خوشبو

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لِحُرْمِهٖ حِيْنَ اَحْرَمَ وَلِحِلِّهٖ بَعْدَ مَارَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ قَبْلَ اَنْ يَّطُوْفَ بِالْبَيْتِ.

لگائی اور جس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑے شیطان کو کنکریاں ماریں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے طواف سے قبل خوشبو لگائی۔

٢٦٩٢: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ مُحَمَّدٍ اَبُوْعُمَيْرٍ عَنْ ضَمْرَةَ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لِاِحْلَالِهٖ وَطَيَّبْتُهٗ لِاِحْرَامِهٖ طِيْبًا لَايُشْبِهُ طِيْبُكُمْ هٰذَا تَعْنِيْ لَيْسَ لَهٗ بَقَاءٌ.

٢٦٩٢: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو احرام باندھنے کے وقت اور احرام کھولتے وقت خوشبو لگائی لیکن وہ تم لوگوں کی خوشبو جیسی نہیں تھی۔

٢٦٩٣: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ بِاَيِّ شَيْءٍ طَيَّبْتِ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ بِاَطْيَبِ الطِّيْبِ عِنْدَ حُرْمِهٖ وَحِلِّهٖ.

٢٦٩٣: حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا کہ آپ نے نبیؐ کے کس قسم کی خوشبو لگائی تھی؟ تو انہوں نے جواب میں فرمایا: میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمدہ قسم کی خوشبو لگائی تھی' احرام کے باندھنے کے وقت بھی اور کھولنے کے وقت بھی۔

٢٦٩٤: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ الْوَزِيْرِ بْنِ سُلَيْمَانَ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَيْبُ بْنُ اللَّيْثِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اُطَيِّبُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عِنْدَ اِحْرَامِهٖ بِاَطْيَبِ مَا اَجِدُ.

٢٦٩٤: ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے احرام باندھنے کے وقت نہایت عمدہ قسم کی خوشبو لگائی تھی۔

٢٦٩٥: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اِدْرِيْسَ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اُطَيِّبُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِاَطْيَبِ مَااَجِدُ لِحُرْمِهٖ وَلِحِلِّهٖ وَحِيْنَ يُرِيْدُ اَنْ يَّزُوْرَ الْبَيْتَ

٢٦٩٥: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے احرام باندھنے کے وقت بھی خوشبو لگائی اور احرام کھولتے کے وقت بھی اور طواف سے قبل بھی اپنے پاس جو خوشبو موجود تھیں ان میں سے سب سے عمدہ قسم کی خوشبو لگائی۔

٢٦٩٦: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ اَنْبَاَنَا مَنْصُوْرٌ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَبْلَ اَنْ يُّحْرِمَ وَيَوْمَ النَّحْرِ قَبْلَ اَنْ يَّطُوْفَ بِالْبَيْتِ بِطِيْبٍ فِيْهِ مِسْكٌ.

٢٦٩٦: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو احرام سے قبل اور قربانی کے دن' طواف بیت اللہ شریف سے قبل ایسی قسم کی خوشبو لگائی کہ جس میں مشک شامل ہوتی ہے۔

٢٦٩٧: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ ابْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الْوَلِيْدِ يَعْنِي الْعَدَنِيَّ عَنْ سُفْيَانَ ح وَاَنْبَاَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْحٰقُ يَعْنِي الْاَزْرَقَ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ

٢٦٩٧: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں: ایسا محسوس ہوتا ہے کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک سر میں خوشبو کی مہک دیکھ رہی ہوں اور (ایسا لگ رہا ہے کہ) آپ صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں ہیں اور ایک دوسری روایت ہے کہ ایسا

عُبَيْدِاللّٰهِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَاَنِّىْ اَنْظُرُ اِلٰى وَبِيْصِ الطِّيْبِ فِىْ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُحْرِمٌ وَقَالَ اَحْمَدُ بْنُ نَصْرٍ فِىْ حَدِيْثِهٖ وَبِيْصِ طِيْبِ الْمِسْكِ فِىْ مَفْرِقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ

لگ رہا ہے کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مانگ میں مشک کی مہک محسوس کر رہی ہوں۔

۲۶۹۸: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ قَالَ قَالَ لِىْ اِبْرَاهِيْمُ حَدَّثَنِى الْاَسْوَدُ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَقَدْ كَانَ يُرٰى وَبِيْصُ الطِّيْبِ فِىْ مَفَارِقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُحْرِمٌ

۲۶۹۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مانگ میں خوشبو کی مہک نظر آتی تھی حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں ہوتے تھے۔

## ۱۳۷۴: باب مَوْضِعُ الطِّيْبِ

## باب: خوشبو لگانے کی جگہ سے متعلق

۲۶۹۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ قُدَامَةَ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَاَنِّىْ اَنْظُرُ اِلٰى وَبِيْصِ الطِّيْبِ فِىْ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُحْرِمٌ۔

۲۶۹۹: ام المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ کے سر مبارک میں خوشبو کی چمک ملاحظہ کیا کرتی تھیں اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں ہوتے تھے۔

۲۷۰۰: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اَنْظُرُ اِلٰى وَبِيْصِ الطِّيْبِ فِىْ اُصُوْلِ شَعْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُحْرِمٌ

۲۷۰۰: ام المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ کے سر مبارک میں خوشبو کی چمک ملاحظہ کیا کرتی تھیں اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں ہوتے تھے۔

۲۷۰۱: اَخْبَرَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ يَعْنِى ابْنَ الْمُفَضَّلِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَاَنِّىْ اَنْظُرُ اِلٰى وَبِيْصِ الطِّيْبِ فِىْ مَفْرِقِ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُحْرِمٌ

۲۷۰۱: ام المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ کے سر مبارک میں خوشبو کی چمک ملاحظہ کیا کرتی تھیں اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں ہوتے تھے۔

۲۷۰۲: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ الْعَسْكَرِىُّ قَالَ اَنْبَاَنَا مُحَمَّدٌ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَقَدْ رَاَيْتُ وَبِيْصَ الطِّيْبِ فِىْ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ

۲۷۰۲: ام المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ کے سر مبارک میں خوشبو کی چمک ملاحظہ کیا کرتی تھیں اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں ہوتے تھے۔

وَهُوَ مُحْرِمٌ

۲۷۰۳: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِىْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَاَنِّىْ اَنْظُرُ اِلٰى وَبِيْصِ الطِّيْبِ فِىْ مَفَارِقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَهُوَ يُهِلُّ

۲۷۰۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ وَ هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِى الْاَحْوَصِ عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا اَرَادَ اَنْ يُحْرِمَ ادَّهَنَ بِاَطْيَبِ مَا يَجِدُهُ حَتّٰى اَرٰى وَبِيْصَهُ فِىْ رَاْسِهٖ وَ لِحْيَتِهٖ تَابَعَهُ اِسْرَائِيْلُ عَلٰى هٰذَا الْكَلَامِ وَقَالَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْاَسْوَدِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ

۲۷۰۵: اَخْبَرَنَا عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ اَنْبَاَنَا يَحْيَى ابْنُ اٰدَمَ عَنْ اِسْرَائِيْلَ عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْاَسْوَدِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اُطَيِّبُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِاَطْيَبِ مَا كُنْتُ اَجِدُ مِنَ الطِّيْبِ حَتّٰى اَرٰى وَبِيْصَ الطِّيْبِ فِىْ رَاْسِهٖ وَلِحْيَتِهٖ قَبْلَ اَنْ يُّحْرِمَ

۲۷۰۶: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَطَاءِ بْنِ السَّائِبِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَقَدْ رَاَيْتُ وَبِيْصَ الطِّيْبِ فِىْ مَفَارِقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَعْدَ ثَلَاثٍ.

۲۷۰۷: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا شَرِيْكٌ عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اَرٰى وَبِيْصَ الطِّيْبِ فِىْ مَفْرِقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَعْدَ ثَلَاثٍ.

۲۷۰۸: اَخْبَرَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ عَنْ بِشْرٍ يَعْنِى ابْنَ الْمُفَضَّلِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ مُحَمَّدِ ابْنِ الْمُنْتَشِرِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سَاَلْتُ ابْنَ عُمَرَ عَنِ الطِّيْبِ عِنْدَ الْاِحْرَامِ فَقَالَ لَاَنْ اَطَّلِىَ بِالْقَطِرَانِ اَحَبُّ اِلَىَّ مِنْ ذٰلِكَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِعَائِشَةَ فَقَالَتْ

۲۷۰۳: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں گویا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مانگ میں مَیں خوشبو دیکھتی ہوں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم لبیک فرما رہے ہیں۔

۲۷۰۴: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت احرام باندھنے کی نیت فرماتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس خوشبوؤں میں سے سب سے عمدہ قسم کی خوشبو ہوتی یہاں تک کہ اس کا اثر اور اس کی چمک آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک اور داڑھی مبارک میں نظر آتی۔

۲۷۰۵: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو احرام باندھنے سے قبل میرے پاس جو عمدہ قسم کی خوشبو ہوتی ان میں سے سب سے اعلیٰ قسم کی خوشبو لگاتی یہاں تک کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی داڑھی اور سر مبارک میں اس کی چمک دیکھتی۔

۲۷۰۶: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مجھ کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مانگوں میں تین روز کے بعد بھی خوشبوؤں کی چمک نظر آتی۔

۲۷۰۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مجھ کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مانگوں میں تین روز کے بعد بھی خوشبوؤں کی چمک نظر آتی۔

۲۷۰۸: حضرت منتشرؒ فرماتے ہیں: میں نے عبداللہ بن عمرؓ سے احرام باندھنے کے وقت خوشبو لگانے کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے بیان فرمایا کہ میرے نزدیک قطران کا تیل ملنا خوشبو لگانے سے کہیں بہتر ہے۔ اس حدیث کے راوی نقل فرماتے ہیں کہ میں نے یہ بات عائشہؓ سے بتلائی تو انہوں نے ارشاد فرمایا: خدا تعالیٰ ابو

يَرْحَمُ اللّٰهُ اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ لَقَدْ كُنْتُ اُطَيِّبُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَطُوْفُ فِيْ نِسَائِهٖ ثُمَّ يُصْبِحُ يَنْضَحُ طِيْبًا.

۲۷۰۹: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ وَكِيْعٍ عَنْ مِسْعَرٍ وَسُفْيَانُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ ابْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْتَشِرِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ لَاَنْ اُصْبِحَ مُطَّلِيًا بِقَطِرَانٍ اَحَبُّ اِلَيَّ مِنْ اَنْ اُصْبِحَ مُحْرِمًا اَنْضَحُ طِيْبًا فَدَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَاَخْبَرْتُهَا بِقَوْلِهٖ فَقَالَتْ طَيَّبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَطَافَ فِيْ نِسَائِهٖ ثُمَّ اَصْبَحَ مُحْرِمًا.

عبدالرحمن پر رحم فرمائے میں تو خود آنحضرت کے خوشبو لگاتی اور پھر آپ اپنی تمام ازواج کے پاس تشریف لے جاتے اور جس وقت صبح ہوتی تو آپ ﷺ سے خوشبو (کی مہک) پھوٹ رہی ہوتی۔

۲۷۰۹: اس حدیث کا ترجمہ گزشتہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہے البتہ اس میں ان الفاظ کا اضافہ ہے کہ پھر صبح آپ صلی اللہ علیہ وسلم احرام باندھ لیتے۔

## ۱۳۷۵: باب الزَّعْفَرَانُ لِلْمُحْرِمِ

۲۷۱۰: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ عَنْ عَبْدِالْعَزِيْزِ عَنْ اَنَسٍ قَالَ نَهَى النَّبِيُّ اَنْ يَتَزَعْفَرَ الرَّجُلُ.

۲۷۱۱: اَخْبَرَنِيْ كَثِيْرُ بْنُ عُبَيْدٍ عَنْ بَقِيَّةَ عَنْ شُعْبَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالْعَزِيْزِ ابْنُ صُهَيْبٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ عَنِ التَّزَعْفُرِ

۲۷۱۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَبْدِالْعَزِيْزِ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ التَّزَعْفُرِ قَالَ حَمَّادٌ يَعْنِيْ لِلرِّجَالِ.

## باب: محرم کے لئے زعفران لگانا

۲۷۱۰: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم ﷺ نے زعفران لگانے کی ممانعت ارشاد فرمائی۔

۲۷۱۱: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے زعفران لگانے کی ممانعت ارشاد فرمائی۔

۲۷۱۲: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم ﷺ نے زعفران لگانے سے منع فرمایا۔ حدیث شریف کے راوی حضرت حماد فرماتے ہیں ممانعت مذکورہ کا تعلق مردوں سے ہے۔

## ۱۳۷۶: باب فِي الْخَلُوْقِ لِلْمُحْرِمِ

۲۷۱۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ عَطَاءٍ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ يَعْلٰى عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ وَقَدْ اَهَلَّ بِعُمْرَةٍ وَعَلَيْهِ مُقَطَّعَاتٌ وَهُوَ مُتَضَمِّخٌ بِخَلُوْقٍ فَقَالَ اَهْلَلْتُ بِعُمْرَةٍ فَمَا اَصْنَعُ فَقَالَ النَّبِيُّ مَا كُنْتَ صَانِعًا فِيْ حَجِّكَ قَالَ كُنْتُ اَتَّقِيْ هٰذَا وَ اَغْسِلُهُ فَقَالَ مَا كُنْتَ صَانِعًا فِيْ حَجِّكَ فَاصْنَعْهُ فِيْ

## باب: محرم شخص کے لئے خلوق کا استعمال

۲۷۱۳: حضرت یعلی بن امیہؓ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نبی کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عمرہ کیلئے احرام باندھا ہوا تھا اور سلے کپڑے پہن کر خوشبو لگا رکھی تھی چنانچہ اس نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں نے عمرہ کرنے کی نیت کر رکھی ہے میرے واسطے کیا حکم ہے؟ آپ نے فرمایا: میں نے جس طریقہ سے حج کا فریضہ انجام دیا تھا تم اسی طرح سے کرو اس نے کہا: حج کے دوران تو میں اس (خوشبو) سے پرہیز کیا کرتا تھا اور اس کو دھویا کرتا تھا۔ آپ نے ارشاد فرمایا: جس طریقہ

عُمْرَتِكَ.

سے حج کیلئے کیا تھا اسی طریقہ سے عمرہ کیلئے بھی کرو۔

۲۷۱۴: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِیْلَ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا وَهْبُ بْنُ جَرِیْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ سَمِعْتُ قَیْسَ بْنَ سَعْدٍ یُحَدِّثُ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ صَفْوَانَ ابْنِ یَعْلٰی عَنْ اَبِیْهِ قَالَ اَتَی رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَجُلٌ وَهُوَ بِالْجِعِرَّانَةِ وَعَلَیْهِ جُبَّةٌ وَهُوَ مُصَفِّرٌ لِحْیَتَهٗ وَرَاْسَهٗ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنِّیْ اَحْرَمْتُ بِعُمْرَةٍ وَاَنَا کَمَا تَرٰی فَقَالَ انْزِعْ عَنْكَ الْجُبَّةَ وَاغْسِلْ عَنْكَ الصُّفْرَةَ وَمَا کُنْتَ صَانِعًا فِیْ حَجَّتِكَ فَاصْنَعْهُ فِیْ عُمْرَتِكَ.

۲۷۱۴: حضرت یعلی بن اُمیہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: (مقام) جعرانہ پر ایک آدمی خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اس نے جبہ پہن رکھا تھا اور اس نے داڑھی اور سر کو زعفران سے زرد رنگ کا بنا رکھا تھا وہ شخص عرض کرنے لگا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے عمرہ کے لئے احرام باندھا ہے اور میری جو حالت ہے اس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ملاحظہ فرما رہے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم جبہ اتار دو اور زردی دھوڈالو اور تم جس طریقہ سے حج میں کیا کرتے تھے تم اسی طرح سے کرو۔

## ۱۳۷۷: باب الْکُحْلِ لِلْمُحْرِمِ

باب: محرم کے لئے سرمہ لگانا

۲۷۱۵: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ اَیُّوْبَ بْنِ مُوْسٰی عَنْ نُبَیْهِ بْنِ وَهْبٍ عَنْ اَبَانَ ابْنِ عُثْمَانَ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِی الْمُحْرِمِ اِذَا اشْتَکٰی رَاْسَهٗ وَعَیْنَیْهِ اَنْ یُضَمِّدَهُمَا بِصَبِرٍ.

۲۷۱۵: حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر محرم کی آنکھوں یا سر میں تکلیف ہو جائے تو وہ ایلوے کا لیپ کرے۔

## ۱۳۷۸: باب الْکَرَاهِیَةِ فِی الثِّیَابِ الْمُصْبَغَةِ لِلْمُحْرِمِ

باب: محرم کے لئے رنگین کپڑے استعمال کرنے کی کراہت سے متعلق

۲۷۱۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیٰی بْنُ سَعِیْدٍ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ قَالَ اَتَیْنَا جَابِرًا فَسَاَلْنَاهُ عَنْ حَجَّةِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَحَدَّثَنَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوِ اسْتَقْبَلْتُ مِنْ اَمْرِیْ مَا اسْتَدْبَرْتُ لَمْ اَسُقِ الْهَدْیَ وَجَعَلْتُهَا عُمْرَةً فَمَنْ لَّمْ یَکُنْ مَعَهٗ هَدْیٌ فَلْیُحْلِلْ وَلْیَجْعَلْهَا عُمْرَةً وَقَدِمَ عَلِیٌّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ مِنَ الْیَمَنِ بِهَدْیٍ وَسَاقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنَ

۲۷۱۶: حضرت جعفر بن محمد کہتے ہیں کہ ہم لوگ جابرؓ کے پاس پہنچے اور نبیؐ کے حج کے بارے میں ہم نے دریافت کیا تو انہوں نے بیان کیا کہ نبیؐ نے ارشاد فرمایا: یعنی مکہ مکرمہ پہنچنے کے بعد جو کچھ مجھ کو اب معلوم ہو گیا اگر مجھے اس سے پہلے معلوم ہوتا تو میں اپنے ساتھ قربانی کا جانور نہ لے کر آتا اور میں عمرہ کرتا۔ اس وجہ سے جس شخص کے پاس قربانی کا جانور (یعنی ہدی نہ ہو) وہ عمرہ کرنے کے بعد احرام کھول ڈالے۔ اسی وجہ سے علیؓ ملک یمن سے اور مدینہ سے نبیؐ کی ہدی یعنی قربانی کا جانور ساتھ لے کر آئے تھے ان حضرات نے دفعتاً فاطمہ رضی اللہ عنہا کو دیکھا کہ وہ رنگین لباس زیب تن کئے ہوئے تھیں اور

الْمَدِيْنَةِ هَدْيًا وَإِذَا فَاطِمَةُ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهَا قَدْ لَبِسَتْ ثِيَابًا صَبِيغًا وَاكْتَحَلَتْ قَالَ فَانْطَلَقْتُ مُحَرِّشًا أَسْتَفْتِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّ فَاطِمَةَ لَبِسَتْ ثِيَابًا صَبِيغًا وَاكْتَحَلَتْ وَقَالَتْ أَمَرَنِيْ بِهٖ أَبِيْ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَدَقَتْ صَدَقَتْ صَدَقَتْ أَنَا أَمَرْتُهَا

سرمہ بھی لگا رکھا تھا۔ علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں شکایت کرنے کے مقصد سے نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے خدمت نبویؐ میں عرض کیا: یا رسول اللہ! فاطمہؓ نے رنگین کپڑے پہن رکھے ہیں اور انہوں نے سرمہ بھی لگا رکھا ہے پھر یہ بات ہے کہ وہ یہ بھی فرما رہی ہیں کہ مجھ کو میرے والد ماجد (یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم) نے اس طرح کا حکم فرمایا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جی ہاں یہ بات درست ہے وہ سچ کہہ رہی ہیں میں نے ہی اس طرح کا حکم دیا تھا۔

## ۱۳۷۹: بَابُ تَخْمِيْرِ الْمُحْرِمِ وَجْهَهٗ وَرَأْسَهٗ

## باب: محرم کا سر اور چہرہ ڈھانکنے سے متعلق

۲۷۱۷: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ أَبَابِشْرٍ يُحَدِّثُ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَجُلًا وَقَعَ عَنْ رَاحِلَتِهٖ فَأَقْعَصَتْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اغْسِلُوْهُ بِمَاءٍ وَّسِدْرٍ وَ يُكَفَّنُ فِيْ ثَوْبَيْنِ خَارِجًا رَأْسُهٗ وَوَجْهُهٗ فَإِنَّهٗ يُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مُلَبِّيًا۔

۲۷۱۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: ایک آدمی اونٹ سے نیچے گر گیا تو اس کی گردن ٹوٹ گئی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس کو پانی اور بیری کے پتوں سے غسل دو اور اس کو دو کپڑوں میں ہی غسل دو نیز اس کا چہرہ اور سر ننگے رکھو اس لئے کہ قیامت کے دن یہ اس طریقہ سے لبیک کہتے ہوئے اٹھے گا۔

۲۷۱۸: أَخْبَرَنَا عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ الصَّفَّارُ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُوْدَاوُدَ يَعْنِي الْحَفَرِيَّ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَمْرِو ابْنِ دِيْنَارٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَاتَ رَجُلٌ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ اغْسِلُوْهُ بِمَاءٍ وَّسِدْرٍ وَكَفِّنُوْهُ فِيْ ثِيَابِهٖ وَلَا تُخَمِّرُوْا وَجْهَهٗ وَرَأْسَهٗ فَإِنَّهٗ يُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مُلَبِّيًا۔

۲۷۱۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی کا انتقال ہوا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس شخص کو پانی اور بیری کے پتوں سے غسل دو اور اس کے کپڑوں میں اس کو کفن دو پھر اس کا چہرہ اور سر ڈھانک دو اس لیے کہ قیامت کے روز یہ شخص لبیک کہتا ہوا اُٹھے گا۔

## ۱۳۸۰: بَابُ إِفْرَادُ الْحَجِّ

## باب: حج افراد کا بیان

۲۷۱۹: أَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ وَإِسْحٰقُ ابْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أَفْرَدَ الْحَجَّ

۲۷۱۹: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حج کے لئے احرام باندھا۔

٢٧٢٠: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنْ اَبِى الْاَسْوَدِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اَهَلَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِالْحَجِّ.

٢٧٢٠: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حج کے لئے احرام باندھا (یعنی حج افراد کے لئے)۔

٢٧٢١: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبِ بْنِ عَرَبِيٍّ عَنْ حَمَّادٍ عَنْ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مُوَافِيْنَ لِهِلَالِ ذِى الْحِجَّةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ شَاءَ اَنْ يُّهِلَّ بِحَجٍّ فَلْيُهِلَّ وَمَنْ شَاءَ اَنْ يُّهِلَّ بِعُمْرَةٍ فَلْيُهِلَّ بِعُمْرَةٍ

٢٧٢١: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: ہم لوگ ماہ ذوالحجہ سے کچھ دن قبل رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ روانہ ہوئے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (تم میں سے) جو کوئی حج کا احرام باندھنا چاہے تو وہ شخص حج کا اور جو شخص عمرہ کا احرام باندھنا چاہے تو وہ شخص عمرہ کا احرام باندھے۔

٢٧٢٢: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ الطَّبَرَانِيُّ اَبُوْبَكْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ حَنْبَلٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ حَدَّثَنِىْ مَنْصُوْرٌ وَّ سُلَيْمَانُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَا نَرٰى اِلَّا اَنَّهُ الْحَجُّ.

٢٧٢٢: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ہم لوگ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ حج کے ارادہ سے روانہ ہوئے تو میرے خیال کے مطابق آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حج کی ہی نیت فرمائی تھی۔

## ١٣٨١: باب الْقِرَانُ

## باب: حج قران سے متعلق

٢٧٢٣: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اَبِىْ وَائِلٍ قَالَ قَالَ الصُّبَىُّ ابْنُ مَعْبَدٍ كُنْتُ اَعْرَابِيًّا نَصْرَانِيًّا فَاَسْلَمْتُ فَكُنْتُ حَرِيْصًا عَلَى الْجِهَادِ فَوَجَدْتُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ مَكْتُوْبَيْنِ عَلَىَّ فَاَتَيْتُ رَجُلًا مِّنْ عَشِيْرَتِىْ يُقَالُ لَهٗ هُرَيْمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ فَسَاَلْتُهٗ فَقَالَ اجْمَعْهُمَا ثُمَّ اذْبَحْ مَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْىِ فَاَهْلَلْتُ بِهِمَا فَلَمَّا اَتَيْتُ الْعُذَيْبَ لَقِيَنِىْ سَلْمَانُ بْنُ رَبِيْعَةَ وَزَيْدُ بْنُ صُوْحَانَ وَاَنَا اُهِلُّ بِهِمَا فَقَالَ اَحَدُهُمَا لِلْاٰخَرِ مَا هٰذَا بِاَفْقَهَ مِنْ بَعِيْرِهٖ فَاَتَيْتُ عُمَرَ فَقُلْتُ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اِنِّىْ اَسْلَمْتُ وَاَنَا حَرِيْصٌ عَلَى الْجِهَادِ وَاِنِّىْ وَجَدْتُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ مَكْتُوْبَيْنِ

٢٧٢٣: حضرت ابو وائل فرماتے ہیں۔ الصبی بن معبد کا بیان ہے کہ میں ایک عیسائی اعرابی تھا جس وقت میں نے اسلام قبول کیا تو جہاد کی بڑی خواہش اور تمنا تھی۔ لیکن مجھ کو علم ہوا کہ میرے ذمہ حج اور عمرہ دونوں واجب ہیں تو میں اپنے خاندان کے ایک شخص کے پاس پہنچا۔ اسکا نام ہریم بن عبداللہ تھا۔ میں نے اس سے دریافت کیا تو اس نے کہا کہ دونوں (حج اور عمرہ) تم ساتھ ساتھ ہی ادا کرلو اور پھر آسانی اور سہولت کے ساتھ جو تم قربانی کرسکو وہ کرو اس بات پر میں نے دونوں (یعنی حج اور عمرہ) کی نیت کرلی۔ بہرحال جس وقت میں (مقام) عذیب پہنچا تو میری ملاقات سلمان بن ربیعہ اور زید بن صرحان سے ہوئی اس وقت یہ حج اور عمرہ دونوں کیلئے لبیک کہہ رہا تھا (یعنی حج اور عمرہ میں مشغول تھا) اس بات پر ان میں سے ایک نے دوسرے سے کہا یہ شخص اپنے اونٹ سے زیادہ عقل وشعور نہیں رکھتا

وَهْبٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ عَنْ ثَوْرِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ أَبِي الْغَيْثِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اجْتَنِبُوا السَّبْعَ الْمُوْبِقَاتِ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَاهِيَ قَالَ الشِّرْكُ بِاللّٰهِ وَالشُّحُّ وَ قَتْلُ النَّفْسِ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَ أَكْلُ الرِّبَا وَأَكْلُ مَالِ الْيَتِيْمِ وَالتَّوَلِّي يَوْمَ الزَّحْفِ وَقَذْفُ الْمُحْصَنَاتِ الْغَافِلَاتِ الْمُؤْمِنَاتِ.

فرمایا سات ہلاک کرنے والی اشیاء سے تم لوگ پرہیز کرو۔ عرض کیا گیا یا رسول اللہ! وہ کیا ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا:۱) اللہ عزوجل کے ساتھ کسی کو شریک قرار دینا' ۲) جادو کرنا' ۳) کسی کو ناحق قتل کرنا جس کو اللہ عزوجل نے حرام فرما دیا ہو' ۴) سود کھانا' ۵) یتیم کا مال کھانا' ٦) جہاد کے میدان سے بھاگ جانا' ۷) پاک دامن خواتین پر زنا کی تہمت لگانا۔

**خلاصة الباب** ☆ تمام مسلمانوں کو اِس حدیث مبارکہ پر بار بار غور کرنا چاہیے کہ اسلام کی کتنی زیادہ اچھائیوں کو کتنی آسانی سے سمیٹ کر نبی کریم ﷺ نے اُمت محمدیہ کی تفہیم کے لیے سمجھا دیا ہے۔ غور کریں کہ چند الفاظ میں دُنیا اور آخرت کی کامیابیوں کی کنجیاں انسان کو تھما دی گئی ہیں کہ ان باتوں پر عمل کریں تو آخرت تو سنورے ہی گی دُنیا بھی جنت نظیر بن جائے گی۔ ہم اپنے اردگرد جتنے بھی گناہ دیکھتے ہیں اگر بنظر غائر مشاہدہ کیا جائے تو یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جائے گی کہ اکثر گناہوں کا مرکز انہی بُرائیوں سے ہو کر نکلتا ہے۔ آج اللہ عزوجل کے ساتھ غیر اللہ کی شراکت غیروں میں تو کیا ہی کہنے اپنوں نے اس میں جو جو خرابیاں پیدا کر دی ہیں اُسی کو سمیٹنا مشکل ہوتا جا رہا ہے۔ جادو کرنا' اب اس سلسلہ میں کیا تفصیل بیان کی جائے ذرا اپنے اردگرد ہی دیکھ لیجئے کہ اسلامی جمہوریہ پاکستان میں اسلام کے نام پر جادو ٹونے کی کون کونسی قسمیں عاملوں' نجومیوں اور دیگر ایسے ہی ہتھیاروں نے نکال رکھی ہیں اور جگہ جگہ یہ سنیاسی بابے بھولے بھالے مسلمان بھائیوں اور بالخصوص مسلمان بہنوں کی عزتوں سے کھیلتے ہیں' اللہ ہم سب کو محفوظ رکھے۔ رہی سود کی قباحت تو کمزور کیسے کمزور تر اور امیر کیسے امیر تر ہوتے جا رہے ہیں یہ آپ کے سامنے ہی ہے اور اسی کی وجہ سے معاشرے میں امیر اور غریب کے درمیان جو دوریاں پیدا ہو رہی ہیں وہ انتہائی دُور رس اور بھیانک نتائج سامنے لائیں گی۔ یتیم کا مال کھانا' اسے تو اپنوں نے کوئی گناہ ہی نہیں سمجھا اور دن دیہاڑے قیموں کے ساتھ ''حسن سلوک'' کے نام پر اُن سے' مالِ مفت دل بے رحم' والا سلوک روا رکھا جاتا ہے اور سب سے آخر میں پاک دامن عورتوں پر تہمت لگانا۔ اس کی وجہ سے ہم پر جو بلاکت آ رہی ہے وہ بھی سب پر عیاں ہے۔ بے مقصد گھروں سے باہر جانے اور شوبز کی زینت بننے والی خواتین کو تو چھوڑ دیئے اخباروں میں کس طرح شریف گھرانوں کے نام لے لے کر اُن کی خواتین کے چند من گھڑت بیان چھاپ کر اُن بیچاری خواتین اور اُن کی نسلوں کی عزتوں سے کھیلا جاتا ہے۔ اب تو اچھے بھلے سلجھے ہوئے لوگوں میں بھی ذرا ذرا سی باتوں پر یا آپس کی گفتگو میں اچھی بھلی نیک' پردہ دار اور پڑھی لکھی خواتین کو اُن کی غیر موجودگی میں مزاق اور برے الفاظ سے پکارے جانے کا چلن عام ہوتا جا رہا ہے۔ خدارا! ان باتوں کو معمولی سمجھ کر نظر انداز کرنے کی روش چھوڑ دیئے اور ٹھنڈے دل و دماغ سے غور کریں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ پیارے نبی ﷺ کی اس ایک ہی حدیث پر عمل کر کے ہم دُنیا و آخرت کی کتنی بھلائیوں کو سمیٹ سکتے ہیں۔ اللہ ہم سب کو سمجھنے اور عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اللہ عزوجل کا شکر و احسان ہے کہ ''سنن نسائی شریف'' جلد دوم کا ترجمہ مکمل ہوا